۱۔ فرہنگ بنائی تالیف جواد پالان دوز۔ از رہنمائی استاد جعفر بنا

۲۔ فرہنگ پالان دوزی تالیف جواد پالان دوز از رہنمائی پیر پالان دوز

۳۔ فرہنگ قالین بافی تالیف جواد پالان دوز از رہنمائی شیر محمد قالین باف

۴۔ فرہنگ کوزہ سازی تالیف جواد پالان دوز از رہنمائی غلام حسین کوزہ ساز

۵۔ فرہنگ آہن گری تالیف جواد پالان دوز از رہنمائی استاد حسن علی لوہار

اور باقی کتابیں بھی انہی جیسے ناموں سے لکھی گئیں۔

جواد پہلا شخص تھا جس نے اپنی کتابوں کی بدولت محکمہ تعلیم و تربیت سے انعام حاصل کیا بلکہ اس کا نام دانشمندوں۔ محققوں اور مؤلفوں کی فہرست میں لکھا گیا۔

ایک دن اس کے دوست نے جواد سے کہا، جواد! اب تم نے کئی کتابیں لکھ لی ہیں اور تمہیں شہرت اور بزرگی مل گئی ہے۔ اب تم اپنا خاندانی نام تبدیل کرلو ایسا نام تجویز کرو جو خوبصورت ہو اور پالان دوز نہ ہو۔

جواد نے کہا، نہیں، میرے عزیز! تمہاری سوچ نہایت بچگانہ ہے۔ خوبصورت یا بے فائدہ نام تو کئی ہیں میں تو ایسا کام کر رہا ہوں کہ لوگ اسی نام کی عزت کریں گے۔ خیام بھی خیمہ ساز کا نام ہے میرا نام بھی خیمہ دوز کے مانند ہے۔ میرے دوست! بزرگی اور افتخار خوبصورت نام میں نہیں ہے بلکہ خوبصورت اور عمدہ کام کی وجہ سے ہے اگر میرے کام قیمتی اور کار آمد ہیں تو میرا پالان دوز ہونا بھی قیامت تک یاد رہے گا اور جو لوگ میری کتابیں پڑھیں گے یہی کہیں گے کہ "جواد پالان دوز" پر آفرین ہے۔

ہاں! اگر کسی کا کام معمولی اور کم قیمت ہو تو اس کا خوبصورت نام دو درہم کی قیمت بھی نہیں پاتا۔

اس کے دوست نے کہا، تم درست کہہ رہے ہو۔ "بارک اللہ جواد پالان دوز"

جونہی جواد کی پہلی کلاس اختتام کو پہنچی تو اگلی کلاس میں بیس افراد کا داخلہ ہو گیا۔ جواد اب بھی چاہتا تھا کہ مزید کتابیں لکھے اس کی کتابیں مکمل اور بے عیب نہ تھیں تاہم اہل علم۔

ں فن اور اہل ہنر کے لئے قیمتی سرمایہ تھیں بلکہ ان افراد کے لئے پیش خیمہ تھیں جو اس سے
بہتر لکھ سکتے تھے اور جانتے تھے۔

میرے دوستو! جب سب لوگ خواندہ ہوتے ہیں تو اپنے علم و تجربہ کی بنا پر ہر قسم کی
یادداشتیں لکھ لیتے ہیں تاکہ آئندہ نسلوں کے لئے بھی مفید ثابت ہوں اور دنیا کی خوشنمائی
میں اضافہ ہو۔

صاحبانِ ذوق و محبت اور اربابِ فکر و نظر

# مژدۂ جانفزا

سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے موضوع پر

حضرت ضیاء الامت پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ کے

بہار آفریں قلم سے نکلا ہوا لازوال شاہکار

درد و سوز اور تحقیق و آگہی سے معمور تصنیف

# ضیاء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

مکمل سیٹ ساث جلدیں

ضیاء القرآن پبلی کیشنز

لاہور، کراچی۔ پاکستان